# The Fortress For Every Muslim

# Islamic Invocation

## With Urdu Translation

Extracted Words and Prayers From Muslim and Bukhari

Dr. Farhat Hashmi



وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِيْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ

(المؤمن: 60)

ترجمہ ”تمہارا رب کہتا ہے مجھے پکارو میں تمہاری دعائیں قبول کروں گا“

# مقدّمہ

الحمد للہ ربّ العلمین والصلوۃ والسلام
علی سیدنا و مولٰنا محمّد خاتم الأنبیاء
والمرسلین وعلی آلہ واصحابہ اجمعین
ومن تبعھم الی یوم الدین

## دُعا کی فضیلت و اہمیّت

انسان کی تخلیق کا مقصد اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنا ہے۔ فرمانِ الٰہی ہے:

وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ (الذاریات: ۵۶)

ترجمہ: مَیں نے جنّات اور انسانوں کو محض اسی لیے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں۔

اللہ تعالیٰ سے دُعا کرنا بھی عبادت ہے، جیسا کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم نے فرمایا ہے: اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ (ترمذی) ترجمہ: دُعا عبادت کا مغز ہے۔

فرمانِ الٰہی ہے:

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ (البقرہ: ۱۸۶)

ترجمہ: جب میرے بندے میرے بارے میں آپؐ سے سوال کریں تو آپؐ کہہ دیں کہ میں بہت قریب ہوں، ہر پکارنے والے کی پکار کو جب بھی وہ پکارے، قبول کرتا ہوں۔

# دُعا کی قبولیّت کے اوقات

فرض نماز کے آخر میں، اذان اور اقامت کے درمیان، تہجّد کے وقت، سجدے میں، بارش برستے وقت، سفر میں، روزہ افطار کرتے وقت، جمعہ کے دن کی ایک گھڑی، میدانِ جنگ میں، شبِ قدر میں، آبِ زمزم پیتے وقت، عرفہ کے دن میدانِ عرفات میں اور قرآن مجید کی تلاوت کے بعد۔ احادیث سے ثابت ہے کہ ان اوقات میں مانگی گئی دُعائیں اللہ تعالےٰ قبول فرماتے ہیں۔

# آدابِ دُعا

اخلاصِ نیّت، اللہ تعالےٰ کی حمد و ثناء اور رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والتسلیم پر درود سے دُعا کی ابتداء کرنا اور اسی طرح دُعا کو ختم کرنا، قبولیت کے یقین کے ساتھ دُعا مانگنا، با وضو ہونا، قبلہ رُو ہونا، اللہ کے علاوہ کسی اور سے نہ مانگنا، پہلے اپنی ذات کے لئے دُعا کرنا اور پھر دوسروں کے لیے دُعا مانگنا، دُعا کو تین بار دہرانا، اپنے گناہوں کا اعتراف کرتے ہوئے اللہ سے بخشِش طلب کرنا اور اللہ کی دی ہوئی نعمتوں کا اعتراف کرتے ہوئے اس کا شکر ادا کرنا، پوری عاجزی اور زاری کے ساتھ بخشِش کی امید اور اپنے گناہوں کا خوف رکھتے ہوئے پوری حضوریٔ قلب کے ساتھ دُعا کرنا کیونکہ اللہ تعالیٰ غافل کی دُعا قبول نہیں کرتا۔

زیرِ نظر کتابچہ دُعاؤں کا ایک ایسا مُستند مجموعہ ہے جس میں قرآنِ حکیم اور حدیث رسول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلّم سے ثابت بیشتر دُعاؤں کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس اہتمام کا محرک یہ مشاہدہ ہے کہ اکثر و بیشتر افراد اپنے معمولات میں شامل دعاؤں یا وظیفہ جات کے بارے میں یہ جاننا ضروری خیال نہیں کرتے کہ ان کا منبع اور ماخذ کیا ہے اور یہ کہ جو دُعا یا وظیفہ وہ پڑھ رہے ہیں

اور جس طریقہ پر وہ کاربند ہیں وہ طریقہ قرآن وسنت سے ثابت بھی ہے یا نہیں۔
یہی وجہ ہے کہ ہمیں اوراد و اذکار اور دعاؤں کے ایسے بیشمار مجموعے نظر آتے ہیں جن میں خود ساختہ اور بے بنیاد باتیں جمع کر دی گئی ہیں اور ان میں سے بعض اوراد و اذکار تو ایسے ہیں جن میں ایسے کلمات موجود ہیں جو بدعت بلکہ شرک تک پہنچا دیتے ہیں۔ اس کے باوجود لوگ انھیں ذوق شوق سے پڑھتے ہیں اور اس پر طرہ یہ کہ اجر وثواب کی توقع بھی رکھتے ہیں۔
اس کتابچہ کی تدوین کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ وہ دعائیں جو قرآن کریم میں مذکور ہیں اور وہ دُعائیں جو خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے مانگیں اور جو مُستند کتبِ احادیث میں موجود ہیں ایک جگہ جمع کر دی جائیں تاکہ ہماری دُعائیں اور مناجات انھی الفاظ میں ادا ہوں جو خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا معمول تھا اور یہ حقیقت ہے کہ آپؐ سے بڑھ کر مانگنے کا سلیقہ اور اَدب اور کِس کو ہوسکتا ہے۔ یہ دعائیں اس قدر جامع ہیں کہ آپؐ کے الفاظ میں دُعا مانگنے کے بعد پھر شاید ہی کچھ مانگنے سے رہ جائے۔ علاوہ ازیں، قبولیت کے اوقات مثلاً تہجد کا وقت، حج اور عمرہ کے موقع پر اگر یہ مجموعہ ہمراہ ہو تو مانگتے وقت بھول چوک کا اندیشہ نہیں رہتا۔
مانگ کر دیکھئے تو ضرور پکار اٹھیں گے کہ۔ وَلَمْ اَكُنْۢ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ○
(سورۃ مریم:۴) ترجمہ: (پروردگار) اور میں کبھی بھی تجھ سے دُعا کر کے محروم نہیں رہا۔

اللہ تعالےٰ اس کوشش کو شرفِ قبولیت بخشے۔ آمین
وَصَلَّى اللّٰهُ وَسَلَّمَ وَبَارَكَ عَلٰى نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ط

دعا گو!
ڈاکٹر فرحت ہاشمی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سُبۡحٰنَ اللّٰہِ وَبِحَمۡدِہٖ عَدَدَ خَلۡقِہٖ وَرِضٰی نَفۡسِہٖ وَزِنَةَ عَرۡشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمَاتِہٖ۔ (صحیح مسلم)

اللہ کی پاکی بیان کرتا ہوں اُسکی تعریف کے ساتھ اسکی مخلوق کی گنتی کے برابر اور اُسکی ذات کی خوشنودی کے موافق اور عرش کے وزن اور اُسکے کلمات کی سیاہی کے برابر۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیۡتَ عَلٰۤی اِبۡرٰھِیۡمَ وَعَلٰۤی اٰلِ اِبۡرٰھِیۡمَ اِنَّكَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ ○ اَللّٰھُمَّ بَارِكۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکۡتَ عَلٰۤی اِبۡرٰھِیۡمَ وَعَلٰۤی اٰلِ اِبۡرٰھِیۡمَ اِنَّكَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ ○ (صحیح بخاری)

اے اللہ! حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم پر اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کی آل پر رحمت بھیج جیسے تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور آل ابراہیمؑ پر رحمت بھیجی، بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے۔ الٰہی! برکت دے حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کو اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کی آل کو جیسے تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آلِ ابراہیمؑ کو برکت دی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# قرآنی دعائیں

(۱) رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ۝ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ ۝
وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ۝ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ۝ (طٰہٰ: ۲۵ تا ۲۸)

اے میرے رب! میرا سینہ کھول دے اور میرے لیے میرا کام آسان کر دے
اور میری زبان کی گرہ کھول دے تاکہ لوگ میری بات سمجھ سکیں۔

(۲) رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا ۝ (طٰہٰ: ۱۱۴)

اے میرے پروردگار! مجھے مزید علم عطا فرما۔

(۳) رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِیْ صَغِيْرًا ۝ (بنی اسرائیل: ۲۴)

اے میرے رب! میرے والدین پر رحم فرما جس طرح انھوں نے بچپن میں مجھے رحمت و شفقت سے پالا تھا۔

(۴) رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ ۝ (القصص: ۲۴)

پروردگار! جو خیر بھی تو مجھ پر نازل کر دے میں اُس کا محتاج ہوں۔

⑤ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّ اَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ۝ (الانبیاء:۸۹)

اے میرے پروردگار! مجھے اکیلا نہ چھوڑ اور بہترین وارث تو تو ہی ہے۔

⑥ رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ۝ (المومنون:۱۱۸)

اے میرے رب! درگزر فرما اور رحم کر اور تو سب رحیموں سے بڑھ کر رحیم ہے۔

⑦ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ۝ (البقرہ:۶۷)

میں اس سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں کہ جاہلوں کی سی باتیں کروں۔

⑧ رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا وَّ اَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ۝
وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۝ وَاجْعَلْنِيْ
مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ ۝ (الشعراء:۸۳ تا ۸۵)

اے میرے رب! مجھے حکم عطا کر اور مجھ کو صالحوں کے ساتھ ملا
اور بعد کے آنے والوں میں مجھے سچی ناموری عطا کر اور مجھے
جنّتِ نعیم کے وارثوں میں شامل فرما۔

⑨ رَبِّ انْصُرْنِيْ عَلَى الْقَوْمِ الْمُفْسِدِيْنَ ۝ (العنکبوت:۳۰)

اے میرے رب! ان مفسدوں کے مقابلے میں میری مدد فرما۔

⑩ رَبِّ ابْنِ لِی عِنْدَکَ بَیْتًا فِی الْجَنَّةِ (التحریم: ۱۱)

اے میرے رب! میرے لیے اپنے ہاں جنت میں ایک گھر بنا۔

⑪ رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّ اَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ ○ (المؤمنون: ۲۹)

پروردگار! مجھ کو برکت والی جگہ اُتار اور تو بہترین جگہ دینے والا ہے۔

⑫ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ○ (الانبیا: ۸۷)

نہیں ہے کوئی الٰہ مگر تُو، پاک ہے ذات تیری، بیشک مَیں نے قصور کیا۔

⑬ (رَبِّ) اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ○ (الانبیاء: ۸۳)

(اے میرے رب!) مجھے بیماری لگ گئی ہے اور تُو ارحم الراحمین ہے۔

⑭ رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّیَّتِیْ ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ○ رَبَّنَا اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ○ (ابراہیم: ۴۰، ۴۱)

اے میرے پروردگار! مجھے نماز قائم کرنے والا بنا اور میری اولاد میں سے بھی (ایسے لوگ اُٹھا جو یہ کام کریں) پروردگار! میری دُعا قبول کر۔ پروردگار! مجھے اور میرے والدین کو اور سب ایمان لانے والوں کو اس دِن معاف کر دیجیو جب حساب قائم ہوگا۔

(۱۵) رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰى وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَدْخِلْنِیْ بِرَحْمَتِكَ فِیْ عِبَادِكَ الصّٰلِحِیْنَ ○ (النمل:۱۹)

اے میرے رب! مجھے قابو میں رکھ کہ میں تیرے اس احسان کا شکر ادا کرتا رہوں جو تو نے مجھ پر اور میرے والدین پر کیا ہے اور ایسا عمل کروں جو تجھے پسند آئے اور اپنی رحمت سے مجھے اپنے صالح بندوں میں داخل کر۔

(۱۶) رَبِّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَسْئَلَكَ مَا لَیْسَ لِیْ بِهٖ عِلْمٌ ؕ وَاِلَّا تَغْفِرْ لِیْ وَتَرْحَمْنِیْٓ اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِیْنَ ○ (ھود:۴۷)

اے میرے رب! میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ وہ چیز تجھ سے مانگوں جس کا مجھے علم نہیں۔ اگر تو نے مجھے معاف نہ کیا اور رحم نہ فرمایا تو میں برباد ہو جاؤں گا۔

(۱۷) رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ○ (بنی اسرائیل:۸۰)

پروردگار! مجھ کو جہاں بھی تو لے جا سچائی کے ساتھ لے جا اور جہاں سے بھی نکال سچائی کے ساتھ نکال اور اپنی طرف سے ایک اقتدار کو میرا مددگار بنا دے۔

(۱۸) رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ ○ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ○ (المومنون:۹۷، ۹۸)

پروردگار! میں شیطانوں کی اُکساہٹوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں بلکہ اے میرے رب! میں تو اس سے بھی تیری پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے پاس آئیں۔

(۱۹) رَبِّ اَوْزِعْنِیْۤ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْۤ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ ۚ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ○ (الاحقاف:۱۵)

اے میرے رب! مجھے توفیق دے کہ میں تیری اُن نعمتوں کا شکر ادا کروں جو تو نے

مجھے اور میرے والدین کو عطا فرمائیں اور ایسا نیک عمل کروں جس سے تو راضی ہو جائے اور میری اولاد کو بھی نیک بنا کر مجھے سکھ دے، میں تیرے حضور توبہ کرتا ہوں اور میں تیرے فرماں بردار بندوں میں سے ہوں۔

(۲۰) فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ قف اَنْتَ وَلِیّٖ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ ج تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ بِالصّٰلِحِیْنَ ○ (یوسف:۱۰۱)

اے زمین و آسمان کے بنانے والے! تو ہی دنیا اور آخرت میں میرا سرپرست ہے میرا خاتمہ اسلام پر کر اور انجام کار مجھے صالحین کے ساتھ ملا۔

(۲۱) رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ ○ (الاعراف:۱۲۶)

اے ہمارے رب! ہم پر صبر کا فیضان کر اور ہمیں دنیا سے اٹھا تو اس حال میں کہ ہم تیرے فرماں بردار ہوں۔

(۲۲) رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ (آل عمران:۱۶)

اے ہمارے رب! ہم ایمان لائے ہماری خطاؤں سے درگزر فرما اور ہمیں آتشِ دوزخ سے بچا لے

(۲۳) رَبَّنَآ اَتۡمِمۡ لَنَا نُوۡرَنَا وَاغۡفِرۡ لَنَا ۚ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَیۡءٍ قَدِیۡرٌ ○ (التحریم:۸)

اے ہمارے رب! ہمارا نور ہمارے لیے مکمل کر دے اور ہم سے درگزر فرما تو ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے۔

(۲۴) رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنۡیَا حَسَنَةً وَّفِی الۡاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ (البقرہ: ۲۰۱)

اے ہمارے رب! ہمیں دنیا میں بھی بھلائی دے اور آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور آگ کے عذاب سے بچا۔

(۲۵) رَبَّنَا اصۡرِفۡ عَنَّا عَذَابَ جَهَنَّمَ ۖ اِنَّ عَذَابَهَا كَانَ غَرَامًا ○ اِنَّهَا سَآءَتۡ مُسۡتَقَرًّا وَّمُقَامًا ○ (الفرقان ۶۵،۶۶)

اے ہمارے رب! جہنم کے عذاب سے ہم کو بچالے اس کا عذاب تو جان کا لاگو ہے۔ وہ تو بہت ہی برا مستقر اور مقام ہے۔

(۲۶) رَبَّنَا هَبۡ لَنَا مِنۡ اَزۡوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعۡیُنٍ وَّاجۡعَلۡنَا لِلۡمُتَّقِیۡنَ اِمَامًا ○ (الفرقان: ۷۴)

اے ہمارے رب! ہمیں اپنی بیویوں/خاوندوں اور اپنی اولاد سے آنکھوں کی ٹھنڈک عطا فرما اور ہمیں پرہیزگاروں کا امام بنا۔

(٢٧) رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا سکتہ وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ○ (الاعراف:٢٣)

اے ہمارے رب! ہم نے اپنے اُوپر ستم کیا اب اگر تو نے ہم سے درگزر نہ فرمایا اور رحم نہ کیا تو یقیناً ہم تباہ ہو جائیں گے۔

(٢٨) رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ (البقرۃ:٢٥٠)

اے ہمارے رب! ہم پر صبر کا فیضان کر اور ہمارے قدم جما دے اور اس کافر گروہ پر ہمیں فتح نصیب کر۔

(٢٩) رَبَّنَآ اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً وَّهَيِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا رَشَدًا ○ (الکہف:١٠)

اے ہمارے رب! ہمیں اپنی رحمتِ خاص سے نواز اور ہمارا معاملہ درست کر دے

(٣٠) رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○ لا وَنَجِّنَا

بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ (یونس:۸۵، ۸۶)

اے ہمارے رب! ہمیں ظالم لوگوں کے لیے فتنہ نہ بنا اور ہمیں اپنی رحمت سے کافروں سے نجات دے۔

(۳۱) رَبَّنَا عَلَيْكَ تَوَكَّلْنَا وَإِلَيْكَ أَنَبْنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ○ (الممتحنہ:۴)

اے ہمارے رب! تیرے ہی اُوپر ہم نے بھروسہ کیا اور تیری ہی طرف ہم نے رجوع کر لیا اور تیرے ہی حضور پلٹنا ہے۔

(۳۲) رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ إِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً ج إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ○ (آل عمران:۸)

پروردگار! جب تو ہمیں سیدھے رستے پر لگا چکا ہے تو پھر ہمارے دلوں کو ٹیڑھا نہ کرنا اور ہمیں اپنے خزانۂ فیض سے رحمت عطا فرما کہ تو ہی فیاضِ حقیقی ہے۔

(۳۳) رَبَّنَا آمَنَّا بِمَا أَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ○ (آل عمران:۵۳)

مالک! جو فرمان تو نے نازل کیا ہے ہم نے اسے مان لیا اور رسول کی پیروی قبول کی

ہمارا نام گواہی دینے والوں میں لکھ لے

۳۴ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِیْنَ سَبَقُوْنَا
بِالْاِیْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِیْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا
رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ ۝ (الحشر:۱۰)

اے ہمارے رب! ہمیں اور ہمارے ان سب بھائیوں کو بخش دے جو ہم سے پہلے ایمان لائے ہیں اور ہمارے دلوں میں اہل ایمان کے لئے کوئی بغض نہ رکھ اے ہمارے رب! تو بڑا مہربان اور رحیم ہے۔

۳۵ رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِیْٓ
اَمْرِنَا وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ
الْكٰفِرِیْنَ ۝ (آل عمران:۱۴۷)

اے ہمارے رب! ہماری غلطیوں اور کوتاہیوں سے درگزر فرما۔ ہمارے کام میں تیری حدود سے جو تجاوز ہو گیا ہو اسے معاف فرما اور ہمارے قدم جما دے اور کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد کر۔

۳۶ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِیْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ج

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُۥ عَلَى الَّذِيْنَ
مِنْ قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ج
وَاعْفُ عَنَّا وقفه وَاغْفِرْ لَنَا وقفه وَارْحَمْنَا وقفه اَنْتَ مَوْلٰنَا
فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○ (البقرہ: ۲۸۶)

اے ہمارے رب! ہم سے بھول چوک میں جو قصور ہو جائیں اُن پر گرفت نہ کر اے پروردگار! ہم پر وہ بوجھ نہ ڈال جو ہم سے پہلے لوگوں پر ڈالے تھے۔ پروردگار! جس بار کو اٹھانے کی طاقت ہم میں نہیں ہے وہ ہم پر نہ رکھ۔ ہمارے ساتھ نرمی کر، ہم سے درگزر فرما، ہم پر رحم کر، تو ہمارا مولیٰ ہے کافروں کے مقابلے میں ہماری مدد فرما۔

(۳۷) رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○
وَتُبْ عَلَيْنَا ج اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ (البقرہ ۱۲۷، ۱۲۸)

اے ہمارے رب! ہم سے یہ خدمت قبول کر لے۔ تو سب کی سننے اور سب کچھ جاننے والا ہے اور ہماری کوتاہیوں سے درگزر فرما۔ تو بڑا معاف کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔

# مسنون دعائیں

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

(۱) سُبْحٰنَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ عَدَدَ خَلْقِہٖ وَرِضٰی نَفْسِہٖ وَزِنَۃَ عَرْشِہٖ وَمِدَادَ کَلِمٰتِہٖ۔ (صحیح مسلم)

اللہ کی پاکی بیان کرتا ہوں اُسکی تعریف کے ساتھ اسکی مخلوق کی گنتی کے برابر اور اُسکی ذات کی خوشنودی کے موافق اور عرش کے وزن اور اُسکے کلمات کی سیاہی کے برابر۔

(۲) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرٰھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرٰھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○ (صحیح بخاری)

اے اللہ! حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم پر اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کی آل پر رحمت بھیج جیسے تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اور آلِ ابراہیمؑ پر رحمت بھیجی، بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے۔ الٰہی! برکت دے حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کو اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلّم کی آل کو جیسے تو نے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور آلِ ابراہیمؑ کو برکت دی



(۳) اَللّٰھُمَّ فَقِّہْنِیْ فِی الدِّیْنِ۔ (بخاری ومسلم)

اے اللہ! مجھے دین کی سمجھ عطا فرما۔

(۴) اَللّٰھُمَّ حَاسِبْنِیْ حِسَابًا یَّسِیْرًا۔ (مستدرک حاکم)

اے اللہ! میرے حساب کو آسان فرمادے۔

(۵) یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ
عَلٰی دِیْنِکَ۔ (ترمذی، مسند احمد)

اے دلوں کو پھیرنے والے! میرے دل کو اپنے دین پر ثابت رکھ۔

(۶) یَا مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قَلْبِیْ
عَلٰی طَاعَتِکَ۔ (ابوداؤد، مسلم)

اے دلوں کو پھیرنے والے! میرے دل کو اپنی اطاعت پر پھیر دے۔

(۷) اَللّٰھُمَّ اَلْھِمْنِیْ رُشْدِیْ وَاَعِذْنِیْ مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ۔ (ترمذی)

اے اللہ! ڈال میرے دل میں میری ہدایت اور بچا مجھ کو میرے نفس کی بُرائی سے۔

(۸) اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی غَمَرَاتِ الْمَوْتِ
وَسَکَرَاتِ الْمَوْتِ۔ (ترمذی)

اے اللہ! موت کی سختیوں اور اس سے طاری ہونیوالی بیہوشیوں میں میری مدد فرما۔

(۹) اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ کَرِیْمٌ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ۔ (ترمذی)

اے اللہ! تو معاف کرنے والا ہے اور معاف کرنے کو پسند فرماتا ہے لہٰذا میرے گناہ معاف فرمادے۔

(۱۰) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ الْھُدٰی وَالتُّقٰی وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰی۔ (صحیح مسلم)

اے اللہ! بیشک میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری اور عفّت اور (خلق سے) بے پروائی مانگتا ہوں۔

(۱۱) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّرِزْقًا طَیِّبًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا۔ (مشکوٰۃ)

اے اللہ! بیشک میں تجھ سے نفع دینے والے علم، پاکیزہ رزق اور قبول ہونے والے عمل کا سوال کرتا ہوں۔

(۱۲) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَيَّ عِنْدَ كِبَرِ سِنِّيْ وَانْقِطَاعِ عُمُرِيْ ۔ (الحاکم)

اے اللہ! مجھ پر میرے بڑھاپے اور میری عمر کے ختم ہونے تک اپنا رزق کشادہ رکھنا۔

(۱۳) اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ۔ (ترمذی)

اے اللہ! میری کفایت کر اپنے حلال کے ساتھ اپنے حرام سے (بچا کر) اور اپنے فضل سے مجھے اپنے سوا ہر کسی سے بے نیاز کر دے۔

(۱۴) اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِيْ بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ وَزِدْنِيْ عِلْمًا ۔ (ابن ماجہ)

اے اللہ! جو تُو نے مجھے سکھایا ہے اس کے ساتھ مجھے نفع دے اور مجھے وہ سکھا دے جو مجھے نفع دے اور میرے علم میں اضافہ فرما۔

(۱۵) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ مُّنْكَرَاتِ الْاَخْلَاقِ وَالْاَعْمَالِ وَالْاَهْوَآءِ وَالْاَدْوَآءِ ۔ (ترمذی)

اے اللہ! بیشک میں تیری پناہ مانگتا ہوں بُرے اخلاق بُرے اعمال، بُری خواہشوں اور بُری بیماریوں سے۔

(١٦) اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِیْ مِسْكِيْنًا وَّتَوَفَّنِیْ مِسْكِيْنًا وَّاحْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَةِ الْمَسٰكِيْنِ۔ (ابن ابی شیبہ)

اے اللہ! مجھ کو مسکین کر کے زندہ رکھ اور مسکینی ہی میں موت دے اور مسکینوں کی جماعت میں اُٹھا۔

(١٧) اَللّٰهُمَّ اٰتِ نَفْسِیْ تَقْوٰهَا وَزَكِّهَا اَنْتَ خَيْرُ مَنْ زَكّٰهَا اَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلٰهَا۔ (مسلم)

اے اللہ! میرے نفس کو اسکی پرہیزگاری عطا کر اور اسکو پاک کر، تو سب سے بہتر نفس کو پاک کرنیوالا ہے، تو اسکا کارساز اور مولا ہے۔

(١٨) اَللّٰهُمَّ قَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِيْهِ وَاخْلُفْ عَلٰى كُلِّ غَائِبَةٍ لِّیْ بِخَيْرٍ۔ (الحاکم)

اے اللہ! جو چیز تو نے مجھے عطا فرمائی ہے اس میں قناعت اور برکت دے اور ہر غائب ہونے والی چیز پر بھلائی کے ساتھ میرا نگہبان اور محافظ ہو۔

(١٩) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِیْ يُبَلِّغُنِیْ حُبَّكَ۔ (ترمذی)

اے اللہ! میں تجھ سے تیری محبت کا سوال کرتا ہوں اور ہر اس شخص کی محبت کا جو تجھ سے محبت کرتا ہے اور اس عمل کا جو مجھے تیری محبت تک پہنچا دے۔

(۲۰) اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَسْئَلُکَ الصِّحَّۃَ وَالْعِفَّۃَ وَالْاَمَانَۃَ وَحُسْنَ الْخُلُقِ وَالرِّضَا بِالْقَدْرِ۔ (مشکوٰۃ)

اے اللہ! بیشک میں تجھ سے صحت (تندرستی) پاک دامنی، دیانت داری خوش خلقی اور تقدیر پر راضی رہنا مانگتا ہوں۔

(۲۱) اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوْذُبِکَ مِنَ الْفَقْرِ وَالْقِلَّۃِ وَالذِّلَّۃِ وَاَعُوْذُبِکَ اَنْ اَظْلِمَ اَوْ اُظْلَمَ۔ (سنن النسائی)

اے اللہ! بیشک میں محتاجی سے، رزق کی کمی اور ذلّت سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔ اور اس بات سے بھی کہ ظلم کروں یا ظلم کیا جاؤں۔

(۲۲) اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوْذُبِکَ مِنْ جَھْدِ الْبَلَآءِ وَدَرْکِ الشَّقَآءِ وَسُوْٓءِ الْقَضَآءِ وَشَمَاتَۃِ الْاَعْدَآءِ (بخاری)

اے اللہ! بیشک میں تیری پناہ مانگتا ہوں بلا کی مشقت سے، بدبختی پا لینے، بری تقدیر اور دشمنوں کے خوش ہونے سے۔

(۲۳) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَتَحَوُّلِ عَافِیَتِكَ وَفُجَاءَةِ نِقْمَتِكَ وَجَمِیْعِ سَخَطِكَ۔ (مسلم)

اے اللہ! بیشک میں تیری پناہ مانگتا ہوں تیری نعمتوں کے زوال سے تیری عطا کردہ عافیت کے بدل جانے سے اور تیری سزا کے اچانک وارد ہو جانے سے اور تیری ہر قسم کی ناراضگی سے۔

(۲۴) اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ كُلَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ۔ (ابوداؤد)

اے اللہ! مَیں تیری رحمت کا امیدوار ہوں پس ایک لمحے کے لیے بھی مجھے میرے نفس کے حوالے نہ کر اور میرے سب کام سنوار دے تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔

(۲۵) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَمِنْ قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَمِنْ نَّفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ دَعْوَةٍ لَّا یُسْتَجَابُ لَهَا۔ (مسلم)

اے اللہ! مَیں پناہ مانگتا ہوں اُس علم سے جو نفع نہ دے اور اُس دل سے جو نہ ڈرے اور اُس نفس سے جو سیر نہ ہو اور اُس دُعا سے جو قبول نہ کی جائے۔

(۲۶) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ صَبُوْرًا وَّاجْعَلْنِيْ شَكُوْرًا وَّاجْعَلْنِيْ فِيْ عَيْنِيْ صَغِيْرًا وَّفِيْٓ اَعْيُنِ النَّاسِ كَبِيْرًا۔ (حصن حصین)

اے اللہ! تو مجھے بہت صبر کرنے والا اور بہت شکر کرنے والا بنا دے اور مجھے میری نظر میں چھوٹا اور دوسروں کی نظر میں بڑا بنا دے۔

(۲۷) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ يَوْمِ السُّوْٓءِ وَمِنْ لَيْلَةِ السُّوْٓءِ وَمِنْ سَاعَةِ السُّوْٓءِ وَمِنْ صَاحِبِ السُّوْٓءِ وَمِنْ جَارِ السُّوْٓءِ فِيْ دَارِ الْمُقَامَةِ (طبرانی)

اے اللہ! بیشک مَیں بُرے دن، بُری رات، بُری گھڑی، بُرے دوست اور سکونت کے گھر میں بُرے ہمسائے سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔

(۲۸) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ خَطِيْٓئَتِيْ وَجَهْلِيْ وَاِسْرَافِيْ فِيْٓ اَمْرِيْ وَمَآ اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّيْ

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ هَزْلِیْ وَجِدِّیْ وَخَطَئِیْ وَعَمْدِیْ
وَکُلُّ ذٰلِكَ عِنْدِیْ۔ (بخاری)

اے اللہ! بخش دے میری خطا، میری نادانی اور میری زیادتی میرے کام میں اور (وہ گناہ) جو تو مجھ سے زیادہ جانتا ہے۔ اے اللہ! بخش دے مجھ کو ہنسی سے کئے ہوئے میرے گناہ اور قصداً کئے ہوئے اور بھول کر کئے ہوئے اور جان کر کئے ہوئے اور یہ سب عیب میرے اندر ہیں۔

(۲۹) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنَ الْخَیْرِ کُلِّهٖ عَاجِلِهٖ
وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ
وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ کُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ
مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ۔ (ابنِ ماجہ)

اے میرے اللہ! میں مانگتا ہوں تجھ سے تمام بھلائیاں جلد ملنے والی (دُنیا کی) اور دیر سے ملنے والی (آخرت کی) جن کو میں جانتا ہوں اس میں سے اور جنکو میں نہیں جانتا اور تیری پناہ مانگتا ہوں جلد ملنے والی دُنیا اور دیر سے ملنے والی آخرت کی تمام برائیوں سے جن کو میں جانتا ہوں اس میں سے اور جن کو میں نہیں جانتا۔

(٣٠) اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ مِنَ النِّفَاقِ وَعَمَلِیْ مِنَ
الرِّیَاءِ وَلِسَانِیْ مِنَ الْكَذِبِ وَعَیْنِیْ مِنَ الْخِیَانَةِ
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ خَائِنَةَ الْاَعْیُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ۔ (البیهقی)

اے اللہ! میرے دل کو نفاق سے، میرے عمل کو ریا و نمود سے
اور میری زبان کو جھوٹ سے اور میری آنکھ کو خیانت سے پاک کر دے
اور بے شک تو آنکھوں کی خیانت اور دلوں کی چھپی باتوں کو جانتا ہے۔

(٣١) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ اِلَیْهَا
مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَّاَعُوْذُبِكَ مِنَ النَّارِ وَمَا قَرَّبَ اِلَیْهَا
مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَّاَسْئَلُكَ اَنْ تَجْعَلَ كُلَّ قَضَاءٍ
قَضَیْتَهٗ لِیْ خَیْرًا۔ (حاکم)۔

اے اللہ! بیشک میں مانگتا ہوں تجھ سے جنّت اور ہر وہ بات یا عمل جو جنّت
کے قریب کر دے اور تیری پناہ چاہتا ہوں دوزخ سے ہر اس بات یا عمل سے جو دوزخ
کے قریب کر دے اور مانگتا ہوں تجھ سے کہ ہر فیصلہ تقدیر کو میرے حق میں بہتر بنا دے۔

(٣٢) اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ یَّنْفَعُنِیْ

حُبُّهُ عِنْدَكَ، اَللّٰهُمَّ مَا رَزَقْتَنِیْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ، اَللّٰهُمَّ مَا زَوَیْتَ عَنِّیْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ۔ (ترمذی)

اے اللہ! مجھ کو اپنی محبّت عطا کر اور اس شخص کی محبّت دے جسکی محبت مجھے تیرے نزدیک ہونے میں فائدہ دے۔ اے اللہ! جو تو نے مجھے عطا کیا ہے جس سے میں محبت کرتا ہوں تو اسکو میرے ان کاموں کیلئے قوت کا سبب بنا دے جن سے تو محبّت رکھتا ہے۔ اے اللہ! جو تو نے مجھ سے لیا ہے جس سے میں محبّت کرتا ہوں تو اسکو میرے ان کاموں کیلئے فراغت کا باعث بنا جن سے تو محبّت کرتا ہے۔

۳۳ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ الْاَشْيَآءِ اِلَیَّ وَاجْعَلْ خَشْيَتَكَ اَخْوَفَ الْاَشْيَآءِ عِنْدِیْ وَاقْطَعْ عَنِّیْ حَاجَاتِ الدُّنْيَا بِالشَّوْقِ اِلٰی لِقَآئِكَ وَاِذَآ اَقْرَرْتَ اَعْيُنَ اَهْلِ الدُّنْيَا مِنْ دُنْيَاهُمْ فَاَقْرِرْ عَيْنِیْ مِنْ عِبَادَتِكَ۔

اے اللہ! اپنی محبّت میرے دل میں ہر چیز کی محبّت سے بڑھا دے اور اپنے خوف کو ہر چیز کے خوف سے زیادہ کر دے

اور دُنیا کی ہر طلب پر اپنی ملاقات کا شوق غالب کر دے اور جب دُنیا والوں کو تو ان کی دُنیا سے ٹھنڈک اور لذّت دے تو میری آنکھوں کی لذّت اور ٹھنڈک اپنی بندگی میں رکھ دے۔

۳۴ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ۔ (مشکوٰۃ)

اے اللہ! میں ہر فکر اور غم سے، عاجزی اور سستی سے، بزدلی اور بخل سے، قرض کے غالب آجانے سے اور لوگوں کے مسلط ہو جانے سے آپ کی پناہ مانگتا ہوں۔

۳۵ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ التَّرَدِّیْ وَالْهَدْمِ وَالْغَرَقِ وَالْحَرَقِ وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ يَّتَخَبَّطَنِیَ الشَّيْطٰنُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ اُقْتَلَ فِیْ سَبِيْلِكَ مُدْبِرًا وَاَعُوْذُ بِكَ اَنْ

اَمُوْتَ لَدِيْغًا۔ (نسائی، ابوداؤد)

اے اللہ! بیشک میں پناہ مانگتا ہوں تجھ سے مکان سے گر کر مرنے سے اور مکان کے نیچے دب کر مرنے سے اور ڈوب کر مرنے سے اور جل کر مرنے سے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے کہ مرنے کے قریب شیطان مجھے اُچک لے اور یہ کہ تیری راہ میں پیٹھ پھیر کر (بھاگتے ہوئے) مارا جاؤں اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے کہ (سانپ وغیرہ کے) ڈسنے سے میں مروں۔

(۳۶) اَللّٰھُمَّ اَصْلِحْ لِیْ دِیْنِیَ الَّذِیْ ھُوَ عِصْمَۃُ اَمْرِیْ وَاَصْلِحْ لِیْ دُنْیَایَ الَّتِیْ فِیْھَا مَعَاشِیْ وَاَصْلِحْ لِیْ اٰخِرَتِی الَّتِیْ فِیْھَا مَعَادِیْ وَاجْعَلِ الْحَیٰوۃَ زِیَادَۃً لِّیْ فِیْ کُلِّ خَیْرٍ وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَۃً لِّیْ مِنْ کُلِّ شَرٍّ۔ (مسلم)

اے اللہ! تو میرے دین کو سنوار دے جو حفاظت کرنے والا ہے میرے کام کی اور میری دنیا سنوار دے جس میں میری روزی ہے اور میری آخرت سنوار دے جہاں مجھے لوٹ کر جانا ہے اور بنا دے میری زندگی کو بھلائی کی زیادتی کا سبب اور موت کو ہر برائی سے راحت کا سبب۔

(٢٧) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَالْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَالْهَرَمِ وَالْقَسْوَةِ وَالْغَفْلَةِ وَالذِّلَّةِ وَالْمَسْكَنَةِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْفَقْرِ وَالْكُفْرِ وَالْفُسُوْقِ وَالشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ وَالسُّمْعَةِ وَالرِّيَآءِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الصَّمَمِ وَالْبَكَمِ وَالْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَالْبَرَصِ وَسَيِّءِ الْاَسْقَامِ۔ (حاکم، بیہقی)

اے اللہ! میں پناہ مانگتا ہوں عاجزی اور سستی سے ، بزدلی اور بخل سے ، انتہائی بڑھاپے ، سخت دِلی اور غفلت سے ، ذلّت اور ناداری سے ، اور میں پناہ مانگتا ہوں محتاجی سے ، کُفر ، نافرمانی ، مخالفت اور نفاق سے اور بُری شہرت اور دکھاوے سے اور میں پناہ مانگتا ہوں بہرے پن اور گونگا ہونے سے اور پاگل پن کوڑھ اور برص سے اور تمام بُری بیماریوں سے ۔

(۳۸) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ عَبْدُکَ وَابْنُ عَبْدِکَ وَابْنُ اَمَتِکَ
نَاصِیَتِیْ بِیَدِکَ مَاضٍ فِیَّ حُکْمُکَ عَدْلٌ فِیَّ
قَضَآءُکَ اَسْئَلُکَ بِکُلِّ اسْمٍ ھُوَلَکَ سَمَّیْتَ بِہٖ
نَفْسَکَ اَوْ اَنْزَلْتَہٗ فِیْ کِتٰبِکَ اَوْ عَلَّمْتَہٗ اَحَدًا
مِّنْ خَلْقِکَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِہٖ فِیْ عِلْمِ الْغَیْبِ
عِنْدَکَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ رَبِیْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ
صَدْرِیْ وَجَلَآءَ حُزْنِیْ وَذَھَابَ ھَمِّیْ ۔ (مُسند احمد)

اے اللہ! مَیں تیرا بندہ ہوں اور تیرے بندے کا بیٹا ہوں، تیری بندی کا بیٹا ہوں میری پیشانی تیرے قابو میں ہے، میرے حق میں تیرا حکم جاری ہے، تیرا فیصلہ میرے بارے میں انصاف کے ساتھ ہے۔ مَیں سوال کرتا ہوں تیرے اس نام کیساتھ جو تُو نے اپنے لیے پسند کیا یا اپنی کتاب میں تو نے اُتارا یا اپنی مخلوق میں سے کسی کو سکھایا ہے یا اپنے علمِ غیب میں تو نے اُس کو اختیار کر رکھا ہے کہ تُو قرآن کو میرے دل کی بہار اور میرے سینے کا نور بنا دے اور میرے رنج وغم کو اور میری پریشانیوں کو دُور کرنے کا ذریعہ بنا دے۔

(٣٩) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا وَّفِیْ بَصَرِیْ نُوْرًا وَّفِیْ سَمْعِیْ نُوْرًا وَّعَنْ یَّمِیْنِیْ نُوْرًا وَّعَنْ یَّسَارِیْ نُوْرًا وَّفَوْقِیْ نُوْرًا وَّتَحْتِیْ نُوْرًا وَّاَمَامِیْ نُوْرًا وَّخَلْفِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ لِّیْ نُوْرًا وَّفِیْ لِسَانِیْ نُوْرًا وَّعَصَبِیْ نُوْرًا وَّلَحْمِیْ نُوْرًا وَّدَمِیْ نُوْرًا وَّشَعْرِیْ نُوْرًا وَّبَشَرِیْ نُوْرًا وَّاجْعَلْ فِیْ نَفْسِیْ نُوْرًا وَّاَعْظِمْ لِیْ نُوْرًا اَللّٰهُمَّ اَعْطِنِیْ نُوْرًا۔ (مشکوٰۃ)

اے اللہ! کر دے میرے دل میں نور اور میری آنکھوں میں نور اور میرے کانوں میں نور اور میرے دائیں نور اور میرے بائیں نور اور میرے اوپر نور اور میرے نیچے نور اور میرے آگے نور اور میرے پیچھے نور اور بنا دے میرے لیے نور ہی نور اور میری زبان میں نور اور کر دے میرے پٹھے نورانی اور میرا گوشت نورانی اور میرا خون نورانی اور میرے بال نورانی اور میری جلد نورانی اور میرا نفس نورانی اور بڑھا دے میرے لیے نور۔ اے اللہ! مجھے نور عطا فرما۔

٤٥ رَبِّ اَعِنِّیْ وَلَا تُعِنْ عَلَیَّ وَانْصُرْنِیْ وَلَا تَنْصُرْ عَلَیَّ وَامْکُرْ لِیْ وَلَا تَمْکُرْ عَلَیَّ وَاهْدِنِیْ وَیَسِّرِ الْهُدٰی اِلَیَّ وَانْصُرْنِیْ عَلٰی مَنْ بَغٰی عَلَیَّ ، رَبِّ اجْعَلْنِیْ لَکَ شَکَّارًا لَّکَ ذَکَّارًا لَّکَ رَهَّابًا لَّکَ مِطْوَاعًا اِلَیْکَ مُخْبِتًا اَوَّاهًا مُّنِیْبًا، رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِیْ وَاغْسِلْ حَوْبَتِیْ وَاَجِبْ دَعْوَتِیْ وَثَبِّتْ حُجَّتِیْ وَاهْدِ قَلْبِیْ وَسَدِّدْ لِسَانِیْ وَاسْلُلْ سَخِیْمَةَ قَلْبِیْ ۔ (ابوداؤد ۸۳/۲)

پروردگار! میری مدد فرما اور میرے خلاف میرے دشمنوں کی مدد نہ کر اور مجھے غلبہ دے اور میرے دشمنوں کو مجھ پر غلبہ نہ دے اور میرے لیے تدبیر کر اور میرے نقصان پر ان کیلئے تدبیر نہ کر اور مجھے ہدایت دے اور ہدایت کو میرے لیے آسان کردے اور میری مدد کر اسکے خلاف جو مجھ پر ظلم کرے۔ اے میرے رب! بنادے مجھ کو کہ میں ہوں تیرا بہت شکر کرنیوالا، تیرا بہت ذکر کرنیوالا، تجھ سے بہت ڈرنے والا، تیری بہت اطاعت کرنے والا، عاجزی کرنیوالا گڑگڑانے والا، رجوع کرنیوالا۔ اے میرے رب! میری توبہ قبول کر اور میرے گناہ دھودے

اور میری دُعا قبول کر اور میری دلیل ثابت رکھ اور میرے دل کو ہدایت دے

اور میری زبان سیدھی رکھ اور میرے دل سے کینہ کو نکال دے۔

(٤١) اَللّٰهُمَّ بِعِلْمِكَ الْغَيْبِ وَقُدْرَتِكَ عَلَى الْخَلْقِ

اَحْيِنِيْ مَا عَلِمْتَ الْحَيٰوةَ خَيْرًا لِّيْ وَتَوَفَّنِيْ

اِذَا عَلِمْتَ الْوَفَاةَ خَيْرًا لِّيْ، اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ

اَسْئَلُكَ خَشْيَتَكَ فِي الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ

وَاَسْئَلُكَ كَلِمَةَ الْحَقِّ فِي الرِّضَا وَالْغَضَبِ

وَاَسْئَلُكَ الْقَصْدَ فِي الْغِنٰى وَالْفَقْرِ وَاَسْئَلُكَ

نَعِيْمًا لَّا يَنْفَدُ وَاَسْئَلُكَ قُرَّةَ عَيْنٍ لَّا تَنْقَطِعُ

وَاَسْئَلُكَ الرِّضَا بَعْدَ الْقَضَاءِ وَاَسْئَلُكَ بَرْدَ

الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَاَسْئَلُكَ لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى

وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَآئِكَ فِيْ غَيْرِ ضَرَّآءَ

مُضِرَّةٍ وَّلَا فِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ اَللّٰهُمَّ زَيِّنَّا بِزِيْنَةِ

الْاِيْمَانِ وَاجْعَلْنَا هُدَاةً مُّهْتَدِيْنَ۔ (نسائی)

اے اللہ! تو اپنے علمِ غیب کی برکت سے اور مخلوق پر اپنی قدرت کے ذریعے مجھے زندہ رکھ جبتک کہ تو جانتا ہے کہ میرے لیے زندہ رہنا بہتر ہے اور مجھے موت دے جبتک کہ تو جانتا ہے کہ میرے لیے مرنا بہتر ہے۔ اے اللہ! میں تو ظاہر اور باطن میں تیرا خوف چاہتا ہوں اور خوشی اور غصّے کے وقت حق بات کہنے کی توفیق چاہتا ہوں اور تونگری اور محتاجی میں میانہ روی چاہتا ہوں اور نہ ختم ہونے والی نعمت مانگتا ہوں اور نہ قطع ہونے والی آنکھوں کی ٹھنڈک مانگتا ہوں اور تقدیر کے فیصلے کے بعد اس پر راضی ہونے کا سوال کرتا ہوں اور موت کے بعد اچھے عیش کا طالب ہوں اور تیرے چہرۂ نور کو دیکھنے کی لذت کا آرزومند ہوں اور تیری ملاقات کا شائق ہوں بغیر کسی ایسی تکلیف کے جو نقصان پہنچائے اور بغیر کسی ایسے فتنہ کے جو گمراہ کر دے۔ اے اللہ! ہم کو ایمان کی زینت سے مزیّن کر دے اور ہم کو ہدایت یافتہ لوگوں کا رہنما بنا دے۔

(۴۲) اَللّٰھُمَّ اِنِّیٓ اَسْئَلُكَ خَیْرَ الْمَسْئَلَةِ وَخَیْرَ الدُّعَآءِ وَخَیْرَ النَّجَاحِ وَخَیْرَ الْعَمَلِ وَخَیْرَ الثَّوَابِ وَخَیْرَ الْحَیٰوةِ وَخَیْرَ الْمَمَاتِ وَثَبِّتْنِیْ وَثَقِّلْ مَوَازِیْنِیْ وَحَقِّقْ اِیْمَانِیْ وَارْفَعْ دَرَجَاتِیْ

وَتَقَبَّلْ صَلٰوتِیْ وَاغْفِرْ خَطِیْٓئَتِیْ وَاَسْئَلُکَ

الدَّرَجٰتِ الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّةِ ، اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ

اَسْئَلُکَ فَوَاتِحَ الْخَیْرِ وَخَوَاتِمَهٗ وَجَوَامِعَهٗ

وَاَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ وَظَاهِرَهٗ وَبَاطِنَهٗ وَالدَّرَجٰتِ

الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِیْن. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ

اَسْئَلُکَ اَنْ تَرْفَعَ ذِکْرِیْ وَتَضَعَ وِزْرِیْ وَتُصْلِحَ

اَمْرِیْ وَتُطَهِّرَ قَلْبِیْ وَتُحَصِّنَ فَرْجِیْ وَتُنَوِّرَ قَلْبِیْ

وَتَغْفِرَ لِیْ ذَنْبِیْ وَاَسْئَلُکَ الدَّرَجٰتِ الْعُلٰی مِنَ

الْجَنَّةِ اٰمِیْن. اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ اَنْ

تُبَارِکَ فِیْ نَفْسِیْ وَفِیْ سَمْعِیْ وَفِیْ بَصَرِیْ وَفِیْ

رُوْحِیْ وَفِیْ خَلْقِیْ وَفِیْ خُلُقِیْ وَفِیْ اَهْلِیْ وَفِیْ

مَحْیَایَ وَفِیْ مَمَاتِیْ وَفِیْ عَمَلِیْ وَتَقَبَّلْ حَسَنَاتِیْ

وَاَسْئَلُکَ الدَّرَجٰتِ الْعُلٰی مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِیْن۔ (الحاکم)

اے اللہ! بیشک میں تجھ سے بہترین سوال اور اچھی دعا

اچھی کامیابی، اچھے عمل اور اچھا ثواب، اچھی زندگانی اور اچھی موت مانگتا ہوں اور مجھے (اسلام پر) ثابت رکھ اور میرے اعمال کو وزنی کر اور میرا ایمان ثابت رکھ اور میرلے درجات بلند فرما اور میری نماز قبول کر اور میری خطائیں بخش دے اور میں تجھ سے جنّت کے بلند درجے مانگتا ہوں۔ اے اللہ! بیشک میں تجھ سے مانگتا ہوں آغاز بھلائی کے اور اس کی انتہائیں بھی، اور جامع بھلائیاں اور بھلائی کا اوّل اور اس کا آخر بھی، اور اسکا ظاہر اور اسکا باطن بھی اور جنّت کے بلند درجے (الٰہی قبول کر)۔ اے اللہ! میں سوال کرتا ہوں تجھ سے کہ تو میرے ذکر کو بلند کر دے، میرے گناہوں کا بوجھ اُتار دے، میرے حال کی اصلاح کر دے، میرے دل کو پاک کر دے، میری شرمگاہ کو محفوظ رکھ، میرے دل کو منوّر کر دے، میرے گناہ بخش دے اور جنت کے بلند درجوں کا سوال کرتا ہوں (الٰہی قبول کر)۔

اے اللہ! بیشک میں مانگتا ہوں تجھ سے کہ تو برکت دے میرے نفس میں اور میری سماعت میں اور میری نگاہ میں اور میری روح میں اور میری تخلیق میں اور میرے اخلاق میں اور میرے اہل و عیال میں اور میری زندگانی میں اور میرے مرنے میں اور اور میرے عمل میں اور تو قبول کر میری نیکیاں اور میں تجھ سے جنّت کے بلند درجے مانگتا ہوں (الٰہی قبول کر)۔

(۴۳) اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِنَا وَاَصْلِحْ ذَاتَ

بَيْنِنَا وَاهْدِنَا سُبُلَ السَّلَامِ وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمٰتِ
إِلَى النُّوْرِ وَجَنِّبْنَا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا
وَمَا بَطَنَ وَبَارِكْ لَنَا فِيْ أَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا
وَقُلُوْبِنَا وَأَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ
أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ۔ (الحاکم، صحیح علی شرط مسلم)

اے اللہ! ہمارے دلوں میں اُلفت ڈال دے اور ہماری اصلاح کر اور ہمیں سلامتی کے راستے دکھا اور ہمیں (گناہوں کے) اندھیروں سے (ہدایت کی) روشنی کی طرف نجات دے اور ہمیں ظاہر اور چھپے گناہوں سے بچا اور ہمارے لیے ہماری سماعتوں، ہماری بینائیوں، ہمارے دلوں ہماری بیویوں اور ہماری اولاد میں برکت دے اور ہماری توبہ قبول کر، بیشک تو ہی توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔

(۴۴) اَللّٰهُمَّ أَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِي الْأُمُوْرِ كُلِّهَا وَأَجِرْنَا
مِنْ خِزْيِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْآخِرَةِ۔ (مسند احمد)

اے اللہ! سب کاموں میں ہمارا انجام اچھا کر اور ہمیں دُنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب سے بچا۔

٤٥ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَئَلَكَ
مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَعُوْذُ
بِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ مُحَمَّدٌ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَيْكَ
الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ (ترمذی)

اے اللہ! بیشک ہم تجھ سے ہر اُس چیز کی بھلائی مانگتے ہیں جو تجھ سے تیرے نبی
محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے مانگی اور ہر اس چیز کی برائی سے پناہ مانگتے ہیں جس
سے تیرے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے پناہ مانگی اور اے اللہ تو ہی ہے جس
سے مدد مانگی جا سکتی ہے اور تیرے ہی ذمہ حق پہنچانا ہے اور اللہ تعالیٰ (کی مدد) کے بغیر
گناہوں سے پھرنے کی طاقت اور (عبادت کی) قوت حاصل نہیں ہو سکتی۔

٤٦ اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ بِهٖ
بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعْصِيَتِكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا
بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ عَلَيْنَا
مَصَائِبَ الدُّنْيَا، اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنَا بِاَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا
وَقُوَّتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ

ثَارَنَا عَلٰی مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰی مَنْ عَادَانَا وَلَا تَجْعَلْ مُصِیْبَتَنَا فِیْ دِیْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْیَا اَکْبَرَ ھَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَیْنَا مَنْ لَّا یَرْحَمُنَا۔ (ترمذی)

اے اللہ! تو ہم کو اپنا ایسا خوف عطا فرما جو ہمارے اور ہمارے گناہوں کے درمیان حائل ہو جائے اور ایسی اطاعت عنایت فرما جو ہم کو تیری جنّت میں پہنچا دے اور ایسا یقین جس سے تو ہماری دُنیا کی مصیبتوں کو آسان کر دے اور جب تک تو ہم کو زندہ رکھے تو ہمارے کانوں، آنکھوں اور قوتوں سے ہم کو فائدہ پہنچا اور ہر ایک کو ہمارا وارث بنا اور ہمارا انتقام ہمارے ظالموں پر مقرر فرما اور ہمارے دشمنوں پر ہماری مدد فرما اور ہمارے دین میں مصیبت نہ ڈال اور دُنیا کو ہماری سب سے بڑی فکرمندی کی چیز نہ بنا اور نہ اسے ہمارا منتہائے علم بنا اور نہ ایسے شخص کو ہم پر مسلّط کر جو ہمارے حال پر رحم نہ کرے۔

(۴۷) سُبْحٰنَكَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ

اے اللہ! میں تیری پاکی بیان کرتا ہوں اور تیری تعریف کے ساتھ اس بات کی شہادت دیتا ہوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں اور تجھی سے بخشش مانگتا ہوں اور تیری ہی طرف رجوع کرتا ہوں۔

# سنئیے اور سنوایئے

## (ڈاکٹر فرحت ہاشمی صاحبہ کے آڈیو لیکچرز)

| Title | Vol |
|---|---|
| تعلیم القرآن (آڈیو + سی ڈی) (قرآن پاک کا لفظی ترجمہ و تفسیر) | |
| فہم القرآن 2000 (ترجمہ مختصر تفسیر) | 60 |
| فہم القرآن 2001 (ترجمہ مختصر تفسیر) | 60 |
| فہم القرآن 2002 (آڈیو + سی ڈی) | 60 |
| سورۃ التوبہ | 16 |
| سورۃ یوسف | 6 |
| سورۃ الکھف | 6 |
| سورۃ النور | 10 |
| سورۃ یٰس | 4 |
| سورۃ الملک | 1 |
| آیۃ الکرسی (تفسیر) | 1 |
| اللہ نور السمٰوٰت والارض | 1 |
| انسان اللہ کا محتاج ہے | 1 |
| اللہ کی قدر پہچانو | 1 |
| اللہ کے خوبصورت نام | 2 |
| آؤ جھک جائیں | 1 |

| Title | Vol |
|---|---|
| عرش کے خزانے سے | 1 |
| اللہ کی رحمت سے مایوس نہ ہوں | 1 |
| شرک کیا ہے؟ | 2 |
| سنت کی اہمیت | 7 |
| اللّٰھم صلِ علیٰ محمّد | 1 |
| مسنون دعائیں | 4 |
| رسول اللہؐ کے ساتھی | 1 |
| درست دین | 1 |
| طہارت ایمان کا حصہ ہے | 5 |
| صاف رہیے صحت مند رہیے | 1 |
| نماز فرض ہے | 1 |
| نماز کیا سکھاتی ہے؟ | 1 |
| آیئے نماز سیکھئے | 1 |
| نماز میں خشوع کیسے؟ | 1 |
| رمضان المبارک | 2 |
| ذوالحجہ اور قربانی | 1 |
| عمرہ اور حج (تیاری اور طریقہ) | 2 |

# [illegible] اور منگوائیے

| Title | Vol |
|---|---|
| حج وعمرہ کیسے کریں؟ | 8 |
| واپسی | 1 |
| قیامت | 1 |
| جنت کا سودا | 1 |
| جنت کے دروازے | 1 |
| وہ کامیاب ہوگئے | 1 |
| رحمان کے بندے | 1 |
| محبتوں کا امتحان | 1 |
| اظہارِ محبت کیسے؟ | 1 |
| دل کی باتیں | 1 |
| دوستی | 1 |
| تحفے اور دعوتیں | 1 |
| حقوق العباد | 1 |
| والدین ہماری جنت | 1 |
| ازدواجی زندگی [illegible] | 1 |
| گھر [illegible] | |
| بچوں کی تربیت کیسے کریں؟ | 2 |

| Title | Vol |
|---|---|
| وراثت کی تقسیم فرض ہے | 1 |
| عدل، احسان اور صلہ رحمی | 1 |
| نرم مزاجی | 1 |
| ہم سفر (سفر کے آداب اور دعائیں) | 1 |
| ہوم ورک | 1 |
| اپریل فول | 1 |
| غیبت، بدگمانی، تجسس | 3 |
| جب حیا نہ رہے | 1 |
| شراب وجوا | 1 |
| لغویات سے دور رہیئے | 1 |
| سود حرام کیوں؟ | 1 |
| وراثت کی تقسیم فرض ہے | 1 |
| عورت کی گواہی آدھی کیوں؟ | 1 |
| شیطان کے ہتھکنڈے | 2 |
| فتنوں کے دور میں کیا کرنا چاہئے؟ | 5 |
| مشورہ | 1 |
| محرم کا پیغام | 1 |